مؤلف — سعید راشد

مقصد — پاکستانیت کا فروغ۔ استحکامِ پاکستان

نیا ایڈیشن (اضافہ کے ساتھ) — دسمبر ۱۹۹۵ء

اہتمام — شاہد حمید، بک کارنر فیصل چوک جہلم

پرنٹرز — فرینڈز پرنٹرز جہلم

تقسیم کار — بک کارنر جہلم

خوشنویس — حافظ محمد رشید

قیمت — ۱۴۰/ روپے



# گفتار و کردارِ قائدِ اعظمؒ

سعید راشد

نام : محمد سعید راشد

تاریخ پیدائش : ۲۰ر جنوری ۱۹۲۷ء

مقام پیدائش : بریلی

تعلیم : بریلی کالج بریلی مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

پیشہ : تدریس ملٹری کالج جہلم (اگست ۵۰ء سے)

مشغلہ : تصنیف و تالیف

مشن : پاکستانیت کا فروغ

## تصانیف و تالیفات

حیاتِ قائد اعظم

تذکرۂ اقبال

کردار کی کرنیں

گفتار و کردار قائد اعظم

مکالماتِ اقبال

شاد باد منزل مراد

تذکرۂ شہداء (جنگ ستمبر و دسمبر کے پندرہ شہیدوں کا تذکرہ)

اکرم نشانِ حیدر

لیبا ڈیلی کا ہیرو (کرنل کیانی شہید ستارہ جرأت دوبار)

جرأتوں کے نشان (پاک و ہند جنگوں کے ۴۲ جنگی اعزاز یافتہ غازیوں کا تذکرہ)

کردار ساز (بریگیڈیر محمد رفیق کی داستانِ حیات)

داستانِ جرأت (بریگیڈیر سلطان احمد ستارہ جرأت دوبار کی داستانِ تگ و تاز)

تاریخ ملٹری کالج جہلم

جنوری ۱۹۳۸ میں پنڈت جواہر لال نہرو میاں افتخار الدین کے ساتھ سیاسی تبادلہ خیالات کیلئے علامہ کی خدمت میں جاوید منزل میں حاضر ہوئے دورانِ گفتگو دخل در معقولات کے انداز میں میاں افتخار الدین (جو اس زمانہ میں کٹر کانگری تھے) بول پڑے۔

ڈاکٹر صاحب آپ مسلمانوں کے لیڈر کیوں نہیں بن جاتے مسلمان مسٹر جناح سے زیادہ آپکی عزت کرتے ہیں اگر آپ مسلمانوں کی طرف سے کانگرس سے مذاکرات کریں تو بہتر نتیجہ نکل سکتا ہے۔

علامہ نے یہ سنتے ہی بڑی برہمی سے کہا۔

اچھا تو یہ چال ہے آپ مجھے ورغلا کر مسٹر جناح کے مقابلہ میں کھڑا کرنا چاہتے ہیں میں آپ کو بتا دینا چاہتا ہوں کہ مسٹر جناح ہی مسلمانوں کے اصل لیڈر ہیں میں تو ان کا ایک معمولی سپاہی ہوں۔

# انتساب

## مفکرِ پاکستان علامہ اقبال کے نام

جنہوں نے پاکستان کے حوالے سے اپنے آپ کو
بانئ پاکستان قائداعظم محمد علی جناح کا ایک معمولی سپاہی
کہنے میں فخر محسوس کیا۔ سبحان اللہ

# عُنوانات


پیش لفظ — ڈاکٹر آغا افتخار حُسین — ۱۷
دیباچہ — پروفیسر مرزا مُحمّد منوّر — ۱۸
تبصرہ — جناب مسعُود قریشی — ۲۳
تاثرات — ڈاکٹر غلام حُسین اظہر — ۲۷
خود کلامی — مؤلّف — ۳۰


## بابِ اوّل

## داستانِ حیاتِ اقبال

## بروایتِ اقبال


۱۔ آباؤ اجداد — ۳۶
۲۔ خاندانی پس منظر — ۴۲
شیخ نُور مُحمّد — صاحبِ نظر اور صاحبِ کشف والد — ۴۵
اِمام بی بی — درویش صفت ماں — ۵۴
۳۔ ایک حادثہ — ۵۵
۴۔ روشنی کے سفر کا آغاز
مولوی غلام حسن کا مکتب — ۵۸
مولوی سیّد میر حسن کا مدرسہ — ۵۸

۵۔ بچپن کی باتیں اور واقعات

بٹیر پالنے کا شوق ۵۹
اقبال دیر ہی سے آتا ہے ۶۰
غلط تو غلط ہی رہے گا ۶۰
رات کو اُٹھ اُٹھ کے پڑھنا ۶۱
ایک مردِ قلندر کا اظہارِ عقیدت ۶۲
کبوتر بازی میں دلچسپی ۶۲
بیٹے، یہ تم نے کیا کیا! ۶۴
ایک بُوڑھے کسان سے سوال و جواب ۶۵
تم دُنیا کے کام کے نہیں ہو! ۶۶
شاگرد نوکر ۶۶
غیرت مندی کا ایک واقعہ ۶۷

۶۔ زندگی کی شاہراہ پر

ایک مصرعہ جو بے اختیار منہ سے نکل گیا ۷۰
نوجوانی کی شوخیاں ۷۱
فردوسِ گم شدہ کا جواب لکھنے کی آرزو ۷۲
موتی سمجھ کے شانِ کریمی نے چُن لئے ۷۲
عُرس پر حاضری ۷۳
ڈاکٹر بننے کا ارادہ ۷۴
سرسید کی تاریخِ وفات ۷۴

۷۔ اِنگلستان کا پہلا سفر
نظامُ الدّین اولیاء اور غالب کے مزار پر حاضری ۷۵
اَے سرزمینِ عرب! ۷۷
عِطیہ فیضی سے تعارف ۷۷
قیامِ لندن کے دوران کی سیاسی سرگرمیاں ۸۱
شِعرگوئی ترک کرنے کا ارادہ ۸۳
فارسی میں شِعر کہنے کا آغاز ۸۵
پروفیسر آرنلڈ کی اقبال شناسی ۸۷
عطیہ فیضی سے چند ملاقاتیں ۸۸
۸۔ قیامِ جرمنی کے روشن شب و روز ۸۹
۹۔ اے کہ ترے آستانے پر جبیں گُستر قمر ۹۳
۱۰۔ لاہور میں وکالت کی ابتدا ۹۵
۱۱۔ گورنمنٹ کالج کی پروفیسری ۹۶
۱۲۔ ملازمت کی تلاش ۹۷
۱۳۔ قلبی اضطراب کا دَور ۹۸
۱۴۔ عِطیہ فیضی سے مکاتبت ۹۹
۱۵۔ سلسلۂ ازدواج ۱۱۰
۱۶۔ مِلّی شاعری ۱۱۲
۱۷۔ سرکاری ملازمت چھوڑنے کی وجہ ۱۱۳

## ۱۸۔ مثنوی اسرارِ خودی


| | |
|---|---|
| اسرارِ خودی کی اشاعت | ۱۱۵ |
| اسرارِ خودی پر تبصرہ | ۱۱۷ |
| ۱۹۔ مافوق انسان ہونے کا احساس | ۱۱۹ |
| ۲۰۔ عملی سیاست میں حصّہ لینے سے گریز | ۱۲۰ |
| ۲۱۔ مجلسِ اقبال میں سرکاری مُخبر | ۱۲۰ |
| ۲۲۔ اِحتجاجی آنسو | ۱۲۲ |
| ۲۳۔ ہے اسیری اعتبار افزا جو ہو، فطرت بلند | ۱۲۳ |
| ۲۴۔ علی برادران کا شِکوہ | ۱۲۴ |
| ۲۵۔ ہائیکورٹ کی ججی کا معاملہ | ۱۲۵ |
| ۲۶۔ "سر" کے خطاب کی داستان | ۱۲۶ |
| ۲۷۔ پیامِ مشرق کا اِنتساب | ۱۳۲ |
| ۲۸۔ دُعا کی تاثیر | ۱۳۲ |
| ۲۹۔ سرہند شریف میں حاضری | ۱۳۳ |
| ۳۰۔ سائمن کمیشن اور مسلم قومیّت کا مسئلہ | ۱۳۴ |
| ۳۱۔ نہرو رپورٹ کے حامی سے بیزاری | ۱۳۷ |
| ۳۲۔ مسٹر جناح کا اشتیاقِ ملاقات | ۱۳۸ |
| ۳۳۔ ڈاکٹر لیوکس سے ایک اہم نکتہ پر بحث | ۱۳۸ |
| ۳۴۔ خطباتِ مدراس کے سلسلہ میں جنوبی ہند کا سفر | |
| حجاب اسمٰعیل سے گفتگو | ۱۳۹ |

ٹیپو سلطان کے مزار پر حاضری ۱۴۱
۳۵۔ جنرل نادر خان کو "ہدیہ" کی پیش کش ۱۴۳
۳۶۔ دُوسری گول میز کانفرنس کے سلسلہ میں انگلستان کا دُوسرا سفر
ایوانِ رفعت بمبئی کی ایک تقریب ۱۴۴
پیرس میں فرانسیسی مستشرق میسی نون سے ملاقات ۱۴۶
۳۷۔ قیامِ لندن کی مصرُوفیات
فلسفہ خودی پر ایک لیکچر ۱۴۷
انڈیا سوسائٹی لندن کی دعوت پر ایک تقریر ۱۴۸
چودھری رحمت علی علامہ کی خدمت میں ۱۴۹
محقق طلباء کو مشورہ ۱۵۱
علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو ۱۵۱
جنّتِ ارضی کا نظارہ ۱۵۲
۳۸۔ انگلستان سے واپسی کے دَوران کی مصرُوفیّتیں
فرانسیسی فلسفی برگساں سے مُلاقات ۱۵۳
عقیدت مند پرائیویٹ سیکرٹری ۱۵۴
مسجدِ قرطبہ میں اذان اور نماز ۱۵۵
روم کے آثارِ قدیمہ کی سیر ۱۵۶
مسولینی سے ملاقات ۱۵۷
حُسنِ روما ۱۶۰
ایک مصری عالم کی نیازمندی ۱۶۱
۳۹۔ اقبال اور لفظِ پاکستان ۱۶۲

۴۰۔ نظر اللہ پر رکھتا ہے مسلمانِ غیوّر ۱۶۳
۴۱۔ افغانستان کا سفر ۱۶۴
۴۲۔ اقبال اِسلام کا پیامی ۱۶۶
۴۳۔ قرآنِ حکیم کی شرح ۱۶۹
۴۴۔ فقہ کی تشکیلِ جدید ۱۷۱
۴۵۔ اِسلامی فِقہ پر کتاب لکھنے کا ارادہ ۱۷۲
۴۶۔ خودی اور بے خودی کا مفہوم ۱۷۳
۴۷۔ وظیفہ کی پیش کش ۱۷۴
۴۸۔ اِس معاہدہ سے ارتکاز میں کمی آجائے گی ۱۷۵
۴۹۔ ہندی مسلمانوں کا مستقبل ۱۷۶
۵۰۔ قائدِ اعظم سے ایک ملاقات ۱۷۷
۵۱۔ مسئلۂ ختمِ نبوّت ۱۷۹
۵۲۔ میری لسانی عصبیّت بھی میری دینی عصبیّت سے کم نہیں ۱۸۰
۵۳۔ فلسفۂ خودی کا ماخذ ۱۸۱
۵۴۔ جمُود کی بیڑی ۱۸۲
۵۵۔ روشِ حیات کا تعیّن ۱۸۲
۵۶۔ سر فیروز خاں نون کی عیادت ۱۸۳
۵۷۔ سر سکندر کو تنبیہ ۱۸۴
۵۸۔ اقبال اور قائدِ اعظم
جناح ۔ اُمّید کی ایک کرن ۱۸۴
آپ صرف جناح کی درازیٔ عُمر کے لئے دُعا کریں ۱۸۶

جناح کی زبان سے دین کا لفظ کتنا اچھا لگتا ہے ۱۸۷
مسلمانوں کو چاہیئے کہ جناح کے ہاتھ مضبوط کریں ۱۸۸
مسلمانوں کی زمامِ قیادت ۱۸۹
جناح ایک تاریخ ساز شخصیت ۱۸۹
جناح کے نام ایک خط ۱۹۲
۵۹۔ پنڈت نہرو جاوید منزل میں ۱۹۴
۶۰۔ میں جناح کا معمولی سپاہی ہُوں ۲۰۱
۶۱۔ مولانا مودُودی کو دارُالسلام پٹھانکوٹ بُلوانے کا مشورہ ۲۰۳
۶۲۔ غیرتِ فقر مگر کر نہ سکی اس کو قبول ۲۰۶
۶۳۔ پلنگ پر نماز ۲۰۷
۶۴۔ بُلھے شاہ کا ایک مِصرعہ ۲۰۷
۶۵۔ ڈُوبتے سُورج کا منظر
حِج بیت اللہ کی آرزُو ۲۰۸
مسجد شہید گنج ۲۰۹
جہاد بالسّیف کی خواہش ۲۱۳
کاش میں نے شاعری نہ کی ہوتی ۲۱۳
ایک خواب ۲۱۴
اب یہ خواب ختم ہوا چاہتا ہے ۲۱۵
نشانِ مردِ مومن با تو گویم ۲۱۶
علاّمہ کی ارضی زندگی کی آخری رات ۲۱۷
دِگر دانائے راز آید کہ ناید ۲۱۹

# بابِ دُوم

## عادات، عقائد و ذہنی رویّے، شوق، شعر کہنے کا انداز عملی کردار، عائلی زندگی اور مزاج ملفوظاتِ اقبال کے آئینہ میں


۶۶۔ عادات

| | |
|---|---|
| ورزش سے دلچسپی | ۲۲۲ |
| مطالعہ کا شوق | ۲۲۴ |
| حُقہ نوشی | ۲۲۴ |
| مرغُوب غذائیں | ۲۲۵ |
| پسندیدہ پھل | ۲۲۶ |
| دوائیں | ۲۲۸ |
| فلم بینی | ۲۲۸ |
| سیاسیات اور معاشیات کا مطالعہ | ۲۲۹ |

۶۷۔ عقائد

| | |
|---|---|
| میں عملاً سُنّی ہُوں | ۲۳۰ |
| سلسلۂ قادریہ میں بیعت | ۲۳۱ |
| درویشوں سے مُلاقاتیں | ۲۳۲ |
| فقر کی منزل | ۲۳۳ |
| ۶۸۔ قرآنِ حکیم اور اُسوۂ رسُولِ کریمؐ | ۲۳۵ |

۶۹۔ ذہنی رویّے
ذہنی جھٹکا ۲۴۵
سماجی امتیازات کا نتیجہ ۲۴۶
شخصیت پرستی ۲۴۷
احترامِ اُستاد ۲۴۸
۷۰۔ شوق اَور ذوق
ستار کا شوق ۲۵۰
دل ہی تو ہے نہ سنگ وخشت ۲۵۳
وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا ۲۵۳
جس موسیقی کی مجھے ضرورت ہے ۲۵۴
۷۱۔ شعر کہنے کا انداز
شاعری کی دیوی ۲۵۵
فکرِ شعر ۲۵۶
مَیں شعر کیسے کہتا ہوں ۲۶۳
علی بخش کا مشاہدہ ۲۶۴
۷۲۔ چند غزلوں کی شانِ نزُول
اپنی جولانگاہ زیرِ آسماں سمجھا تھا مَیں ۲۶۵
ہے جادۂ حیات میں ہر تیز پا خموش ۲۶۸
تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کرے گی ۲۶۸
۷۳۔ شاعری کا فن ۲۷۰
۷۴۔ شاعری کا مقصُود ۲۷۱

۷۵۔ عملی کردار
نام ونمود سے پرہیز ۲۷۲
میں بے معنی تکلفات میں اُلجھنا نہیں چاہتا ۲۷۲
شعر سُننے اور سُنانے سے گریز ۲۷۳
پیشہ ورانہ دیانت ۲۷۶
نواب بہاولپور کا مقدّمہ ۲۸۰
سفارش ۲۸۴
بحیثیت ممتحن ۲۸۵
دردمندی ۲۸۷
ملازموں کی دلداری ۲۸۸
پڑوسیوں سے حُسنِ سلوک ۲۸۹
۷۶۔ عائلی زندگی
بچّے ۲۹۰
بیگمات ۳۰۰
گورنس کا تقرر ۳۰۵
۷۷۔ شگفتہ مزاجی اور زندہ دِلی
یادِ ماضی ۳۰۷
ایک دلچسپ مکالمہ ۳۰۸
تمہارے حق میں یہی بہتر ہے کہ میرا کلام پڑھتی رہو ۳۱۰
برجستہ گوئی وطنز وظرافت کی پھلجھڑیاں ۳۱۰
۷۸۔ مے نوشی؟ نہیں، کبھی نہیں! ۳۳۹

# باب سوم

## افکار و نظریات، تاثراتِ اقبال، افاداتِ اقبال کی روشنی میں


۷۹۔ شخصیّت دریا۔ کلام موجیں ۳۴۳

قومیّت کی بُنیاد ۳۴۵

اِسلامی مِلّت کا تصوّر ۳۴۶

نیشنلزم کا تاریخی پس منظر ۳۵۰

اِسلام اور سوشلزم ۳۵۲

اِسلام کا سیاسی نظام ۳۵۵

اِسلام کی اجتہادی تحریکیں ۳۵۶

اقبال، سرسید اور نظریۂ وطنیّت ۳۶۵

الدّین اور الاسلام کی اصطلاحیں ۳۶۶

جمال الدّین افغانی اور سرسیّد ۳۶۸

مسلمان نہیں، راکھ کا ڈھیر ہے ۳۷۰

مسلمانوں کے قومی تشخّص کا سوال ۳۷۳

مذہب اور سیاست پر ایک اِنٹرویو ۳۷۵

تین سو سال سے ہیں ہند کے میخانے بند ۳۷۷

ایں از حج بیگانہ و آں از جہاد ۳۷۷

قوموں کی بعثتِ ثانیہ ۳۷۸

تہذیب و تمدّن کا فروغ و زوال ۳۸۱

اِسلام اور عرب کی سرزمین ۳۸۱

قوموں کا عروج و زوال ۳۸۲
مسلمانوں کے لیڈر عوام میں سے پیدا ہوں گے ۳۸۲
مزدور طبقہ کا مستقبل ۳۸۳
ادب و سیاست پر ایک گفتگو ۳۸۴
قوم کی زندگی ۳۸۸
تصوف کا مالہ اور ماعلیہ ۳۸۹
قرآن پاک اور ترقی ۳۹۱
مسلمان، قرآن اور ترقی ۳۹۲
مقامِ قرآن ۳۹۲
مذہب کا شعور ۳۹۳
مذہب کی حقیقت ۳۹۴
قرآن کے ہر حرف کا اشارہ ۳۹۴
تبلیغِ اسلام کا مقصود و منشا ۳۹۵
اسلام ایک تبلیغی مذہب ۳۹۶
خدا کے وجود پر سب سے بڑی دلیل ۳۹۶
خدا کی ہستی کا اثبات ۳۹۷
پیغمبروں کا خاصہ ۳۹۸
خدا کا وجود ۳۹۹
خداشناسی کا ذریعہ ۴۰۰
عورتوں کا فرض ۴۰۱
خواتین سے خطاب ۴۰۲

پردہ اور مخلوط تعلیم ۴۰۳
فنونِ لطیفہ کی تعبیر ۴۰۷
آرٹ کا عروج و زوال ۴۰۷
فن برائے فن کا نظریہ ۴۱۰
آرٹ اور مذہب ۴۱۱
حافظ کا منفی اثر ۴۱۲
خیال اور زبان کا رِشتہ ۴۱۳
پنجابی زبان و ادب ۴۱۴
پنجابی زبان اور شاعری ۴۱۵
اچھا شِعر اور اچھا شاعر ۴۲۰
علم اور اچھا ادب ۴۲۱
ادب میں نقطۂ نگاہ ۴۲۱
ایک شعر ۴۲۲
نطشے ۴۲۲
نطشے کا فلسفہ ۴۲۳
بیدل کی شاعری ۴۲۴
حرص قانع نیست ورنہ ........ ۴۲۵
ٹیگور اور اقبالؒ ۴۲۵
غزالیؒ اور رُومیؒ ۴۲۶
مسلمانوں کی جمالی اور جلالی عمارات ۴۲۷
موسیقی، فنِ تعمیر اور اسلام ۴۲۸

اِسلامی اور افسانوی ادب ۴۳۱
اِسلامی اِفسانہ نگاری کی ضرورت ۴۳۲
افسانہ کی اصل ۴۳۳
فارسی اور عربی زبان کی تحصیل کی اہمیّت ۴۳۳
اُردُو کی ترویج ۴۳۵
مسلمان کی خاصیّت ۴۳۵
مسئلۂ جبر و قدر ۴۳۵
روشنی اور تاریکی کا اِتّصال ۴۳۷
نظریۂ اضافیّت ۴۳۸
میکس پلانک کا نظریہ ۴۳۸
علم النجوم کی حقیقت ۔ وقت کا تصوّر ۴۳۹
مسئلۂ خیر و شر ۔ اُردُو میں نماز اور فوق البشر ۴۴۰
موت کی حقیقت ۴۴۵
عشق کی انتہا ۴۴۶
عشق اور حقیقت کا فرق ۴۴۷
ہلال کا نشان ۴۴۸
طہارت کے اسلامی قواعد ۴۴۹
یہودی کردار ۴۵۰
انگریز اور جرمن عورت کا فرق ۴۵۱
جینئس کے ساتھ برتاؤ ۴۵۳
بلند پایہ اشخاص کی قدردانی ۴۵۳

شوق خود مُرشد ہے ۴۵۴
جسم کے حُسن کی رُوح ۴۵۵
زندگی کیا ہے، ایک مسلسل دُعا ۴۵۸
نعت اور ظرف ۴۵۹
معلّم کا کردار ۴۵۹
عدل نہیں فضل ۴۶۰
شعر بازی سے بچنے کی تلقین ۴۶۱
تقریر بازی سے گریز ۴۶۲
نصاب اور معیارِ تعلیم ۴۶۲
علاج کی سائنس ۴۶۳
دوائیں اور مزاج کا اختلاف ۴۶۴
تیز مطالعہ کا راز ۴۶۵
شکوۂ ہند ۴۶۵
سُلطان شہید ۴۶۶
جسے خدا نہ سمجھا سکا ۴۶۶
ستاروں میں آبادی کے امکانات ۴۶۷
ابنِ خلدون کا مقدّمہ ۴۶۸
ترقی کی راہیں ۴۶۸
اب اوڑ لگی ہے ۴۶۹
پروپیگنڈا کہاں نہیں ہے ۴۶۹
قیام بھی حجاب سجود بھی حجاب ۴۷۰

ولادتِ مسیح کا اِسلامی نظریہ ۴۷۰
رُوحانی کمزوری کی دلیل ۴۷۱
کسی کا وجُود بیکار نہیں ۴۷۲
قرآن اور ایک انگریز جرنیل ۴۷۲
مصائب بھی قُربِ خداوندی کا ذریعہ ۴۷۳
پہلے مارا پھر ذلیل کرنے کے درپے ہو ۴۷۴
زندگی کا کوئی لمحہ خطرہ سے خالی نہیں ۴۷۵
صرف مسلمانوں کے لئے لکھنے کی دلیل ۴۷۵
جعلی پیروں پر تنقید ۴۷۶
توکّل باللہ ۴۷۷
سرکاری امداد یافتہ اداروں سے بے رُخی ۴۷۸
شادی کا مقصد ۴۷۸
مایوس نہ ہوں ۴۷۹
یہ کام بھی اتنا ہی ضروری ہے ۴۷۹
ایک فوجی اسکول کا نام ۴۸۰
قُربِ غوثی اور بُعدِ غوثی ۴۸۱
کُوڑے کرکٹ کا ڈھیر ۴۸۳
ایک آٹوگراف ۴۸۴
کائنات اضافہ پذیر ۴۸۵
نوجوانوں کی آئندہ نسلیں ۴۸۵
میرا کلام باقی رہے گا ۸۶

# پیش لفظ

## ڈاکٹر آغا افتخار حسین

افکار عالیہ کے اظہار کے لیے مکالمات کا استعمال نہایت قدیم ہے اور دنیا کی متعدد زبانوں میں اس کی شاندار روایات ملتی ہیں۔ مکالمہ کی اہمیت خاص طور سے اس لیے ہے کہ اس میں برجستگی پائی جاتی ہے تصنع کو دخل نہیں ہوتا۔ اس طرح مکالمات میں ایسی باتیں بھی کہہ دی جاتی ہیں جو دیگر اصناف سخن میں نہیں کہی جاتیں۔ پروفیسر سعید راشد صاحب نے اس کتاب میں علامہ اقبالؒ کے ان مکالمات، ملفوظات اور افادات کو ایک جگہ جمع کیا ہے۔ جو مرحوم کے احباب نے مختلف مواقع پر قلم بند کیے۔ یہی نہیں بلکہ پروفیسر صاحب نے ان مکالمات کو اس سلیقہ سے مرتب کیا ہے کہ ان سے علامہ کی سوانح تیار ہو گئی۔ یہ ایک نہایت مفید اور دلچسپ ادبی کارنامہ ہے۔ ان مکالمات میں علامہ کی پہلودار اور رنگارنگ شخصیت کے ایسے گوشوں پر بھی روشنی پڑتی ہے جن کے بارے میں ان کے کلام میں صرف اشارے ملتے ہیں۔ یہ کتاب اقبال شناسی کے ادب میں ایک اہم اور قابل قدر اضافہ ہے۔

# دیباچہ

## از

## پروفیسر مرزا محمد منور

حق بات تو یہ ہے کہ جناب مکرم سعید راشد صاحب کی کتاب "مکالمات اقبال" پڑھ کر بہت لطف اندوز ہوا۔ یہ حضرت علامہ اقبال پر اپنے انداز کی انوکھی کتاب ہے عنوان ہی بتا رہا ہے کہ یہ کتاب مکالمات پر مبنی ہے۔ خود جناب سعید راشد صاحب کے بقول انہوں نے حضرت علامہ ہی کے کلمات کو منتخب کر کے نئی ترتیب کے ساتھ دوبارہ لکھ دیا۔ خود اپنی طرف سے کچھ بھی اضافہ نہ کیا۔ یہ امر جناب سعید راشد صاحب کی علمی اور قلمی دیانت پر شاہد عادل ہے۔

حضرت علامہ اقبال کے کلمات یہاں وہاں بکھرے پڑے تھے، بہت کچھ ملفوظات کا سرمایہ تھے، سب سے زیادہ مکاتیب اور خطوط کے انگنت صفحات پر منتشر تھے تقاریر، بیانات اور مقالات اس کے علاوہ۔ ان سب جواہر پاروں کا مطالعہ کرنا اور پھر انہیں چن کر مرتب کرنا ایسا کام تھا جو بڑی دیدہ ریزی اور جگر کاوی کا طالب تھا۔ اس امر کا صحیح طور پر احساس انہی لوگوں کو ہو سکتا ہے جو خود "دورِ جدید کے تریاقی قدیم ہوں"

جناب سعید راشد صاحب نے اس ایک مجلّد میں حضرت علامہ کے سوانح حیات بھی جمع کر دیئے ہیں اور خیالات و احساسات کے علاوہ دینی اور سیاسی، عقائد و افکار بھی، یہی نہیں بلکہ حضرت علامہ کا زندگی کے باب میں رویّہ بھی ہمارے سامنے متشکل ہو جاتا ہے۔ اس کتاب کو ہم حضرت علامہ کے اخلاق و عادات اور پسند و ناپسند کا آئینہ بھی قرار دے سکتے ہیں، اس اعتبار سے یہ کتاب مستطاب معناً مکالمات اقبال کے زیرِ عنوان

نہیں سما سکتی، اس کو بلا خوف تردید اور بصد ذوق و شوق "گنجینۂ معلومات اقبال" بھی قرار دیا جا سکتا ہے حضرت علامہ پر لکھی جانے والی کسی ایک کتاب میں اتنی معلومات یکجا نہیں، لہٰذا یہ کتاب اس دور استعجال میں کہ جب اسیر احوال المختصر پسند دکھائی دیتا ہے۔ قارئین کو درجنوں کتابوں اور رسالوں کی ورق گردانی سے بے نیاز کر دیتی ہے۔ یہ بات عام باذوق اور پرشوق قاری کے ضمن میں عرض کی گئی ہے، اہل تحقیق کا معاملہ بالکل جدا ہے۔ ان کے لیے میدان مطالعہ وسیع ہی رہنا چاہیئے۔ تاہم یہ کتاب انہیں بھی بہت سی باتوں کا کھوج لگانے میں مدد دے سکتی ہے۔

یہ کتاب ہمیں بتاتی ہے کہ حضرت علامہ کی تعلیم کا آغاز سیالکوٹ میں مولانا غلام حسن ؒ کے مدرسہ مسجدی میں ہوا تھا، وہاں سے شمس العلماء سید میر حسن ؒ انہیں اپنے مدرسے میں لے گئے۔ اور پھر انجام یہ ہوا کہ پنڈت جواہر لال نہرو ان کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں۔ اور از رہ ادب صوفے پر بیٹھنے کی بجائے فرش پر بیٹھنے کو ترجیح دیتے ہیں، ان کی احوال پرسی کو حضرت قائداعظم تشریف لاتے ہیں، اوّل الذکر بزرگ بھارت کے پہلے وزیر اعظم ہوئے اور موخر الذکر بزرگ مملکت خداداد پاکستان کے بانی ہوئے، اہل پاکستان کے قائداعظم اور بابائے ملت قرار پائے۔

ہمیں معلوم ہے کہ حضرت علامہ اقبال جب حصول تعلیم کے لیے انگلستان جا رہے تھے تو راستے میں بمقام دہلی حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء کے مزار پر حاضر ہوئے۔ وہاں عرض کیا ؎

نظر ہے ابر کرم پر درخت صحرا ہوں
کیا خدا نے نہ محتاجِ باغباں مجھ کو

اور پھر یہ بھی کہا ؎

مقام ہمسفروں سے ہو اس قدر آگے
کہ سمجھے منزلِ مقصود کارواں مجھ کو!

ہم سمجھتے ہیں کہ حضرت علامہ کی یہ دعا وہیں منظور ہوگئی تھی۔ وہ عام شاعروں کی طرح اٹھے مگر اپنے دور میں نقطۂ برصغیر پاک و ہند ہی کے نہیں بلکہ پوری دنیائے اسلام کے بے مثال شاعر بن گئے۔ یہاں تک کہ ایران کے ملک الشعراء بہار نے بصد اعتماد کہہ دیا،

"عصرِ حاضر خاصۂ اقبال گشت"

ــــ یعنی ہمارا دور دورِ اقبال قرار پایا ہے، ہمارے اس دور کو دورِ اقبال کہہ کے یاد کیا جائے گا۔ حضرت علامہ کی سب سے بڑی علمی سند پی ایچ ڈی تھی ــــ مگر ان کے علمی، فکری، فنی، دینی اور فقہی وغیرہ شعبوں پر کام کر کے درجنوں علمی افراد پی ایچ۔ ڈی کی سند اقبال حاصل فرما کے مسندِ فخر و شرف پر جلوہ افروز ہو چکے ہیں اور ہو رہے ہیں۔ حضرت علامہ اس طرح اہلِ کارواں کی نظروں میں منزلِ مقصود بن گئے، اور ہزاروں وہ اہلِ فکر و نظر اس گروہ کے علاوہ ہیں جو مختلف اسلامی موضوعات یا ادبی مضامین پر قلم اٹھائیں تو حضرت علامہ کا سہارا لیے بغیر چل نہیں سکتے۔ حضرت علامہ کی اس علمی و فکری عظمت کے معتقدین کا دائرہ روز بروز پھیلتا جا رہا ہے۔ وہ وطنی سرحدوں کو عبور کرتے جا رہے ہیں، اب اسلامی اوطان کی حدود میں بھی مقید نہیں رہ گئے، سبب کیا ہے۔ خود حضرت علامہ ہی بتاتے ہیں؎

دلوں میں ولولے آفاق گیری کے نہیں اٹھتے
نگاہوں میں اگر پیدا نہ ہو اندازِ آفاقی!

حضرت علامہ کے احترام کا حلقہ جوں جوں بے حدود و ثغور ہوتا جائے گا۔ خود پاکستان کے ساتھ بھی دنیائے اسلام اور عالم آدم کی محبت میں اضافہ ہوتا جائے گا۔ اس لیے کہ جب حضرت علامہ مرکزِ عقیدت ہوں گے۔ تو اس عقیدت کا کچھ حصہ ضرور پاکستان کو بھی ملے گا اور ظاہر ہے کہ جو شخص اس عظیم انسان اور امتِ مسلمہ کے اس عظیم اور تاریخ ساز شخص کا نام بلند کرے گا، وہ اللہ کی رحمت اور خود نبی اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کے سایۂ سامانِ شفقت میں ضرور جگہ پائے گا۔ دعا ہے کہ جناب سعید راشد صاحب بھی نیک بختوں کے اسی زمرے میں

شمولیت کا شرف حاصل کریں۔

ہم فخر کے ساتھ یہ کہہ سکتے ہیں کہ دنیا کے کسی زبان میں بھی شاید ہی کوئی فیلسوف شاعر گزرا ہو جس نے اپنے معاشرے میں مثبت انقلاب بپا کرنے کے باب میں اس طرح مسئولیت اور ذمہ داری قبول کی ہو جس طرح حضرت علامہ نے کی انہوں نے ۱۹۰۷ء میں اعلان کر دیا تھا۔

میں ظلمت شب میں لے کے نکلوں گا اپنے درماندہ کارواں کو
شرر فشاں ہو گی آہ میری، نفس میرا شعلہ بار ہو گا

اور ساتھ ہی اعلان کیا تھا کہ مسلم ملت کی شب تارِ بدبختی ختم ہو کر رہے گی اور ہزار مصائب کے باوصف مسلمان دوبارہ کنارِ فوز و فلاح پر جا پہنچیں گے۔

سفینۂ برگِ گل بنا لے گا قافلہ مور ناتواں کا
ہزار موجوں کی ہو کشاکش مگر یہ دریا کے پار ہو گا

حضرت علامہ کا یہ ایمان کبھی متزلزل نہ ہوا، انہیں کامل یقین تھا کہ اسلام مغلوب نہیں رہ سکتا، انھیں مسلمانوں کی بے علمی پر دکھ بھی ہوتا تھا، کبھی آزردہ بھی ہوتے تھے مگر اسلام کے روشن مستقبل سے وہ کبھی مایوس نہ ہوئے ۔

وہ چنگاری خس و خاشاک سے کس طرح دب جائے
جسے حق نے کیا ہو نیستاں کے واسطے پیدا

افلاطون اور لیوکریشس سے لے کر جان ڈریوی تک کسی بھی شاعر فیلسوف نے شاید ہی اپنے دور کو اور خصوصاً اپنے معاشرے کے دل و نگاہ کو انقلاب سے یوں ہمکنار اور سرشار کیا ہو جیسے علامہ اقبال نے کیا۔ چونکہ حضرت علامہ کی نسبت محض فکری اور فنی نہ تھی بلکہ عشقی تھی، اس لیے ان کے کلام کی روح محبت آفریں ہے، اور پھر نتیجۃً وہ خود بھی ایک شاعر خوش نوا اور صاحب نظر مفکر سے زیادہ ایک راہبرِ دلجو

اور مرشدِ محبت خو کا مقام حاصل کر لیتے ہیں۔ لہٰذا طبعی امر ہے کہ حضرت علامہ کے کلام اور افکار کو دیکھنے والے رفتہ رفتہ اپنے مطمح نظر کو بالعموم نگاہِ عقیدت سے دیکھنے لگتے ہیں، تنقید کا تجدیدی مفہوم دل میں پالنے والے ہمارے ناقد زعما اس عقیدت سے بے مزہ ہوتے ہیں۔ اصولاً ہم کو بھی ان ناقد بزرگوں اور عزیزوں سے ہمدردی ہے تاہم نگاہِ محبت کا رویّہ بہر حال ایک مخصوص رویّہ ہے۔ دنیا کے معروف ترین فنکار اور پسندیدہ ترین ارباب کمال سے اہل ذوق کا رابطہ تحسین فن اور تنقید فن ہر دو طرح کا ہوتا ہے۔

اسی شانِ محبوبی کا تقاضا یا پیدا کردہ تماشا ہے کہ حضرت علامہ کی باتیں بار بار سننے کو اور زیادہ سے زیادہ سننے کو جی چاہتا ہے اور طبیعت سیر نہیں ہوتی۔ یہ ٹھیک ہے کہ ان کے اشعار ہی نے اصل جادو جگایا، مگر نثر میں جو کچھ بھی ہے اپنی اپنی جگہ محبت پارہ ہے، اس لیے کہ مرشد محبوب کی زبان مبارک سے نکلا ہے اور الحمدللہ حضرت علامہ کے نثری کلمات بھی شانِ دل آویزی کے مالک ہیں۔ حضرت علامہ کی فکر تازہ تھی، ذہن درّاک تھا۔ مزاج میں شگفتگی تھی، طبعاً دیندار تھے۔ انہیں اپنی انفرادی ذمہ داری کا بھرپور شعور میسر تھا۔ دلِ عاشق کے مالک تھے اور وہ "عشق زشرر ستارہ جویم ز ستارہ آفتابے" والا عشق بے تاب تھا۔ فطرت میں اولادِ آدم کے ساتھ ہمدردی کا جوہر کوٹ کوٹ کر بھرا تھا۔ ان سب طبعی، مزاجی اور فطری خصائص کے علاوہ مشرق و مغرب کے مختلف علومِ قدیمہ و جدیدہ کی عطا کردہ رنگا رنگی نے سلوک حیات میں عجیب خوش آہنگی پیدا کر دی تھی، چنانچہ زندگی کے ہر شعبے کے بارے میں ان کی شگفتہ رائے دلنوازی کرتی ہے۔ سعید راشد صاحب نے ایسی بہت سی آرا کو بہت سی باتوں اور حکایتوں کو جمع کر کے ہم جیسے نیاز مندوں پر کتنا احسان کیا ہے۔

حضرت علامہ کی باتوں کی طرح حضرت علامہ کے بارے میں کی جانے والی باتیں بھی لذیذ ہوتی ہیں ورنہ دیباچہ تو ایک صفحے ہی میں ختم ہو گیا تھا۔ حضرت علامہ نے خود ہی تو فرمایا تھا۔

من از ذوقِ حضوری طول دادم داستانے را     بہ حرفے بیتواں گفتن تمنائے جہانے را

# تبصرہ

مسعود قریشی

فکرِ اقبال میں اسلام اور پاکستان یکجا ہو گئے ہیں۔ علامہ اقبال نے برصغیر کے مسلمان اکثریت والے علاقوں پر مشتمل علیحدہ آزاد وطن کا تصور ۱۹۳۰ء میں مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس کی صدارت کرتے ہوئے باقاعدہ طور پر پیش کیا۔ یہ تصور علامہ اقبال کے سیاسی اور دینی تفکر کا نقطۂ عروج تھا۔ اس کے پس منظر میں ان کی بتدریج سوچ، تاریخی مطالعہ، فلسفیانہ فکر اور دینی بصیرت کے تمام عوامل کارفرما تھے۔

یہ تصور گو ان کی اپنی زندگی میں حقیقت کا روپ نہ دھار سکا لیکن علامہ کو یقین کامل تھا کہ پاکستان بن کر رہے گا۔ کیونکہ تاریخی صداقتوں کا یہی تقاضا ہے۔ اس تصور کو پیش کرنے کے وقت سے ان کی وفات تک اقبال کے ذہن میں پاکستان کی صورت گری ہوتی رہی اور اس نئے نظریاتی ملک کے رہنے والوں کی اجتماعی زندگی کے خاکے میں وہ رنگ آمیزی کرتے رہے۔

کریں گے اہلِ نظر تازہ بستیاں آباد
مری نگاہ نہیں سوئے کوفہ و بغداد

یہی وجہ ہے کہ پاکستان کی سیاسی، معاشرتی اور تمدنی زندگی کی نقش گری کے ساتھ ساتھ فکرِ اقبال کے ساتھ مسلمانوں کو جذباتی لگاؤ تو ہمیشہ سے رہا لیکن اب اہلِ دانش نے محسوس کیا کہ فکرِ اقبال سے اک ولولۂ تازہ کے علاوہ تعمیر و تشکیلِ وطن میں عملی رہنمائی بھی حاصل کی جائے۔ چنانچہ اقبال کی نظم، نثر اور گفتگو کے تمام ذرائع کی تحقیق و تفسیر کا عمل شروع ہوا اور تمام قومی و ملکی مسائل کا فکرِ اقبال کی روشنی میں جائزہ لیا جا رہا ہے۔ دورِ حاضر میں مسلمانوں کی سب سے بڑی ضرورت یہ ہے کہ عصرِ حاضر کے جدید تقاضوں اور نئے حقائق کا بنیادی اسلامی احکامات کی روشنی میں جائزہ لیا جائے اور ان کی ابدی روشنی میں انفرادی اور اجتماعی

لائحہ عمل کا تعین کیا جائے۔ اس سلسلے میں سب کی نظریں اقبال کی طرف اٹھتی ہیں۔ کیونکہ وہ دانش حاضر سے بھی باخبر ہے اور خاک مدینہ و نجف بھی اس کی آنکھ کا سرمہ ہے۔

چو رومی در حرم دادم اذاں من
از و آموختم اسرار جاں من
بہ دور فتنہ عصر کہن او
بہ دور فتنہٗ عصر رواں من

چنانچہ اقبال فہمی کے دور کی ابتدا ہوئی۔ علامہ اقبال کی پیدائش کے جشن صد سالہ سے اس تحریک کو مہمیز ہوئی۔

موجودہ دور کی ایک ضرورت اقبال شناسی بھی ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اقبال شناسی کو قومی سطح تک وسعت دی جائے۔ اور ہماری ہر نئی نسل کم ازکم اقبال آشنا ہو۔ جناب سعید راشد کی زیر نظر کتاب "مکالمات اقبال" اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے اس میں علامہ اقبال کی زندگی اور ان کے پیغام کو مکالماتی سانچے میں ڈھال کر پیش کیا گیا ہے جو ایک عام قاری کے لیے دلچسپی کا باعث بنتا ہے۔ یہ کتاب اقبال پر تحقیقی یا تخلیقی کتاب نہیں بلکہ تالیفی کتاب ہے جو کچھ ملفوظات اقبال کی صورت میں یا اقبال کی سیرت سوانح حیات کے بارے میں چھپ چکا ہے اس کو مکالماتی انداز میں از سر نو اس طرح ترتیب دیا گیا ہے کہ اقبال کی زندگی کے پورے شب و روز سامنے آجاتے ہیں۔ مکالماتی تکنیک کو مصنف نے دیباچے میں بھی استعمال کر کے اس جدت کو برقرار رکھا ہے۔ مصنف کا پورا نام سعید راشد ہے۔ دیباچے میں دو اشخاص سعید اور راشد کا مکالمہ پیش کیا گیا ہے۔ چونکہ ان دونوں کی یکجائی مصنف کی ذات کا تشخص ہے اس لیے اس دیباچے کو "خود کلامی" کا عنوان دیا گیا ہے۔

مکالماتی تکنیک کے بارے میں سعید کے استفسار پر راشد صاحب کہتے ہیں کہ بیان

کو واقعاتی رنگ دینے کے لیے اور کتاب کو دلچسپ بنانے کے لیے اس طرح کی نگارش یا پاپولر کتاب کی ایک بڑی ضرورت یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ دلچسپی سے پڑھی جا سکے۔ یہ قاعدہ کلیہ بھی محل نظر ہے کہ مکالماتی تکنیک سے لازماً دلچسپی پیدا ہوگی۔ مکالمے دلچسپ بھی ہو سکتے ہیں اور نہیں بھی۔ دلچسپی کا یہ نسخہ ہر جگہ کارگر نہیں ہوتا۔ البتہ اس کتاب میں کارگر نظر آتا ہے۔

یہ کتاب اقبال کی پوری زندگی پر محیط ہے۔ صرف ذیلی عنوانات سے ہی اندازہ ہو جاتا ہے کہ مصنف نے کوئی پہلو نظر انداز نہیں کیا۔ آباؤ اجداد کا تذکرہ ہے، ہمدموں اور دوستوں سے گفتگو اور دنیا جہان کے موضوعات پر علامہ کا اظہار خیال سب کچھ یہاں یکجا دستیاب ہے۔ مصنّف کی محنت قابل داد ہے۔ انہوں نے بیسیوں حوالوں سے سیر حاصل مواد جمع کیا ہے اور اسے رواں مکالموں میں ڈھالا ہے۔ انداز بیاں میں ادبیّت پیدا کرنے کی شعوری کوشش کا تصنّع نہیں بلکہ سادگی کا خلوص ہے، برجستگی ہے۔ مؤلف نے بہت محنت سے اپنا مواد جمع کیا ہے۔ اور فنکارانہ مہارت سے اسے ترتیب دیا ہے اور اقبال کی زندگی، سیرت، افکار و نظریات کو مربوط اور جامع صورت میں قارئین کی خدمت میں پیش کیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کتاب لکھنے وقت سعید راشد کے ذہن میں یہ احساس شدت سے تھا کہ حقیقت کہیں افسانہ بن جائے۔ اس لیے جا بجا حوالوں سے اس پر سند کی مہر لگائی ہے۔

مکالمات اقبال میں مصنف نے فکر اقبال کے کسی پہلو یا پہلوؤں کو موضوع بحث نہیں بنایا۔ غالباً اس لیے کہ اقبال کی ہمہ جہت شخصیت اور اس کے مقام کی جھلکیاں دکھانا مقصود تھا۔ کوئی مقالہ لکھنا نہیں اور اس میں مصنف پوری طرح کامیاب ہوا ہے مختصر جھلکیاں ایک تاثراتی پینٹنگ کی طرح بھرپور اثر چھوڑتی ہیں۔ اس سے ایک لامحدود مجموعی تاثر ابھرتا ہے۔ اقبال کی باتیں اتنی فکر انگیز ہیں کہ جہاں معنی کے نئے افق کھلتے ہیں۔

ایک ایک بات بڑے بڑے موضوعات کے لیے ایسا پس منظر پیش کرتی ہے کہ فکر اقبال کی نئی جہتوں کا تصور ذہن میں آتا ہے اگر اس کتاب کو فکر اقبال کا انڈکس کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا عام تعلیم یافتہ لوگوں کے لیے اقبال کو جاننے پہچاننے اور سمجھنے میں یہ کتاب بہت مفید ہوگی یہ اقبال کے تعارف کا کلمہ اوّل ہے۔ بنیادی سوجھ بوجھ حاصل کرنے کا ایک اچھا وسیلہ ہے انداز دلچسپ اور سادہ جس سے عام آدمی لطف اندوز ہو سکے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ اہل نظر کے لیے وہ رمز و کنائے بھی ہیں جو اقبال کے سنجیدہ اور گہرے مطالعہ کے لیے مفید ثابت ہو سکتے ہیں ہر ورق کی تصویر میں اقبال خود اقبال سے مخاطب ہیں جو کتاب کے موضوع کے لحاظ سے بہت موزوں ہے۔

مسعود قریشی

# تاثرات

## ڈاکٹر غلام حسین اظہر

اقبالیات کا ذخیرہ اتنا وسیع اور دقیع ہے کہ اس میں اضافہ خاصا مشکل کام ہے، سعید راشد صاحب کی کتاب "مکالمات اقبال" پڑھ کر یہ خوشگوار احساس پیدا ہوتا ہے کہ یہ کتاب ایک واضح نصب العین کے تحت لکھی گئی ہے۔ اس کتاب کا مدعا اقبال کی شخصیت اور افکار کی اس انداز میں پیش کش ہے کہ ان اقدار اور افکار کو فروغ حاصل ہو، جن کے فروغ کی خاطر علامہ اقبال نے ساری زندگی تگ و دو کی، اور اس تگ و دو کے نتیجہ میں پاکستان وجود میں آیا، پاکستانیت کے فروغ کے لیے اس کتاب میں ان مستند افکار اور واقعات کو منتخب کیا گیا ہے، جن سے اقبال کی شخصیت اور افکار کے سبھی گوشے سامنے آسکتے ہیں، بنیادی مقصد ان واقعات اور افکار سے نئی نسل اور قارئین کے کردار کی اس نہج پر تعمیر و تشکیل ہے کہ وہ اپنے معاشرے کے لیے سودمند ثابت ہو سکیں۔ ایک کشمیری نوجوان سے علامہ اقبال کی گفتگو کا ایک حصہ ملاحظہ کیجئے۔ جو ان کے پاس تلاش روزگار کے لیے حاضر ہوا۔

"تمہارا اس وقت پنجاب میں ہونا اگر دردناک نہیں، تو تعجب انگیز ضرور ہے۔ تم بیکاری کا رونا رو رہے ہو اور تمہارے ہم وطن اپنی آزادی اور حقوق کے لیے طرح طرح کی قربانیاں کر رہے ہیں۔ غربت اور بھوک کی شکایت کرتے ہو، اپنے وطن کو واپس چلے جاؤ، آزادی کی رو میں کود پڑو اگر قید ہو جاؤ گے تو کھلنے کو تو ل ہی جائے گا اور اس گداگری سے بچ جاؤ گے۔ اگر مارے گئے تو مفت میں شہادت پاؤ گے۔ اور کیا چاہتے ہو۔ اگر قرآن نے تمہیں یہ بھی نہیں سکھایا، تو

تم اور سیکھے کیا ہو، کشمیر جانا چاہتے ہو، تو کرائے کے پیسے میں دیتا ہوں۔"

ایک اور مثال ایک طالب علم کے نمبر بڑھانے کے بارے میں علامہ اقبال کا انداز فکر ہے "نااہل اور نالائق نوجوان میری قوم میں سے نہیں ہیں"۔ اس طرح کے ان گنت واقعات اس کتاب میں بڑے دلنشین اور فکر انگیز انداز میں پیش کیے گئے ہیں۔

فاضل مصنف نے اس بات کا بطور خاص اہتمام کیا ہے کہ مکالمے کی زبان اصل گفتگو سے بہت قریب رہے، داستان طرازی کہیں بھی نہیں کی گئی، کہیں کہیں مکالمے کا تسلسل قائم رکھنے کے لیے صرف ایک جسارت کی گئی ہے کہ ایک آدھ جملہ بڑھا دیا گیا ہے علامہ اقبال کی ساری داستان حیات اور افکار کو مکالموں کی شکل میں پیش کرنے کے لیے اس کتاب میں وہی مکالماتی تکنیک برتی گئی ہے جو توفیق الحکیم نے اپنی سیرت کی کتاب "محمد رسول اللہ" میں برتی ہے۔ اس تکنیک کے استعمال نے "مکالمات اقبال" کو دلچسپ اور موثر بنا دیا ہے۔ اس کتاب کی ترتیب میں بڑی سلیقہ مندی سے کام لیا گیا ہے۔ یہ کتاب تین ابواب پر مشتمل ہے۔

باب اول۔ داستان حیات بہ روایت اقبال

باب دوم۔ سیرت اقبال۔ مکالمات اقبال کے آئینے میں۔

باب سوم۔ افکار و نظریات و تاثرات اقبال۔ ملفوظات کی روشنی میں

ان تین ابواب میں علامہ اقبال کی سیرت اور افکار کے علاوہ علامہ اقبال کے عہد میں ابھرنے والی اہم فکری و سیاسی تحریکوں کا بھی بھرپور جائزہ لیا گیا ہے یہ کتاب بڑے سلیقے سے ہمارے سامنے اقبالیات کے ذخیرہ کی اصل روح کو اجاگر کرتی ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ ان گنت کتابوں سے ہمیں بے نیاز کر دیتا ہے۔ اقبالیات سے دلچسپی رکھنے والوں کے لیے یہ تالیف ایک اہم نعمت ہے۔ عام قاری سے لے کر ماہرین اقبالیات تک اس کتاب سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ اقبالیات میں یہ کاوش ایک اہم اضافہ ہے۔ فکر اقبال کو عام کرنے اور پاکستانی معاشرہ

کی ان اقدار کے سانچے میں ڈھالنے کی خاطر جن کی سربلندی کی خاطر پاکستان وجود میں آیا یہ ایک بڑی مثبت اور دور رس کوشش ہے۔ سعید راشد صاحب کی یہ دردمندی اور دلسوزی، یقیناً دلوں کو گرمائے گی اور فکر کے نئے دریچے وا کرے گی۔

غلام حسین اظہر

# خود کلامی

**سعید** کسی کتاب کا تعارف اس کے مصنف یا مؤلف سے بڑھ کر کون کرا سکتا ہے۔ اس لیئے مکالمات اقبالؒ کے بارے میں آپ سے کچھ توضیحی سوالات کرنا چاہوں گا۔

**راشد** ضرور، بالضرور۔

**سعید** پہلا سوال تو کتاب کے نام ہی سے متعلق ہے۔ مکالمات کا نام آتے ہی ذہن فوراً "مکالمات افلاطون" کی طرف جاتا ہے جس میں افلاطون نے سقراط کے دقیق فلسفیانہ افکار سے بحث کی ہے۔ کیا "مکالمات اقبال" میں بھی اسی مکالماتی انداز سے اقبال کے افکار و تصورات کو موضوع بنایا گیا ہے؟

**راشد** جی نہیں۔ اس کتاب کا موضوع اقبال کا فلسفہ نہیں گو آخر میں ان کے افکار کا تعارفی تذکرہ ضرور کیا گیا ہے۔

**سعید** تو پھر اس کا موضوع کیا ہے؟

**راشد** اقبال کی زندگی، سیرت، کردار، شخصیت اور ضمنی طور پر علامہ کے افکار بھی۔

**سعید** ان موضوعات پر تو پہلے سے بہت سی مستند اور مبسوط کتابیں موجود ہیں پھر اس کتاب کی وجہ جواز کیا ہے؟

**راشد** اس میں کوئی شک نہیں کہ "سیرت اقبال" سے لے کر "زندہ رود" تک علامہ پر بے شمار سوانحی اور سیرتی کتابیں لکھی جا چکی ہیں ان کے علاوہ علامہ کے ملفوظات اور افادات کے مجموعے ہیں۔ نیرنگ خیال، اردو، ماہ نو، نقوش، صحیفہ وغیرہ بہت سے موقر رسائل کے اقبال نمبر بھی شائع ہو چکے ہیں۔ علامہ پر تحقیقی و تنقیدی کتابوں کا تو شمار

ہی کیا۔ پھر بھی علامہ اقبال کے پائے کے مفکر، مدبر اور شاعر پر مبسوط اور مفصل سوانحی تحقیقی اور تنقیدی کتابوں کے علاوہ دلچسپ اور دلکش تعارفی کتابوں کی ضرورت بھی ہوتی ہے جن سے ایک عام پڑھا لکھا آدمی یا طالب علم استفادہ کر سکے۔ یہ کتاب اسی ضرورت کو پورا کرنے کی ایک کوشش ہے۔

سعید — تو بحیثیت ایک تعارفی کتاب کے "مکالمات اقبال" کی خصوصیت کیا ہے؟

راشد — اس میں علامہ کی شخصیت، کردار، لائف اسٹائل، روزمرہ کے معمولات، عادات خوش طبعی اور خوش مزاجی کی بے شمار جھلکیاں ہیں۔ ان کے علاوہ اس میں علامہ کے فلسفیانہ افکار اور سیاسی معتقدات پر اشارے بھی ہیں۔ یہ گویا ایک POPULAR عام دلچسپی کی کتاب ہے اور اس کی ایک اور امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ اس کا سارا مواد یا تو علامہ کی اپنی تحریروں سے لیا گیا ہے یا ان کے ملفوظات اور افادات سے ماخوذ ہے۔

سعید — ذرا اس آخری نکتہ کی وضاحت کیجئے۔

راشد — وضاحت اس امر کی یہ ہے کہ گو علامہ نے اپنی کوئی خودنوشت سوانح حیات نہیں چھوڑی۔ لیکن بعض تحریروں میں خصوصاً خطوط میں اچھا خاصا سوانحی مواد موجود ہے میں نے کچھ اس مخزن سے استفادہ کیا۔ لیکن اس کا بیشتر مواد ان کے ملفوظات اور افادات سے لیا گیا ہے۔ اور ان ملفوظات اور افادات کا قصہ یہ ہے کہ جیسا کہ عبدالمجید سالک نے ذکر اقبال میں لکھا ہے کہ علامہ اپنے عہد کے بہت بڑے CONVERSATIONALIST تھے۔ برسہا برس تک بے شمار احباب اساتذہ، مداح، پرستار، علماء اور فضلاء، سیاسی اکابر اور اجنبی ملاقاتی ان کی خدمت میں حاضر ہوتے رہے۔ علامہ ان کے سامنے دنیا جہان کے موضوعات پر اظہار خیال کرتے تھے۔ ان میں سے کچھ اہل قلم اور اہل نظر نے علامہ کے ارشادات کو علامہ کے

ملفوظات اور افادات کی شکل میں قلمبند بھی کیا۔ ان دو ذریعوں SOURCES یعنی علامہ کی اپنی تحریروں (خطوط) اور ملفوظات اور افادات سے سوانحی اور سیرتی مواد لے کر اسے مکالموں کے روپ میں ڈھال دیا گیا ہے اور امر واقعہ میں بھی یہ بیشتر مکالمے ہی تھے۔ اس طرح "مکالمات اقبال" ایک حد تک داستان حیات وسیرت اقبال، بزبان اقبال یا بروایت اقبال ہے اور جو گفتگو یا مکالمہ جہاں سے لیا گیا ہے اس کا باقاعدہ حوالہ بھی دیا گیا ہے۔

سعید آپ نے صرف حوالہ دیا ہے یا حوالہ کے مستند ہونے کی تصدیق وتحقیق بھی کی ہے؟

راشد واقعہ یہ ہے کہ صرف حوالہ دیا ہے لیکن التزام کر کے راوی صرف وہی چنے ہیں جو مسلمہ طور پر مستند سمجھے جاتے ہیں جیسے نذیر نیازی (اقبال کے حضور اور دانائے راز) عبدالمجید سالک (ذکر اقبال) فقیر وحیدالدین (روزگار فقیر) محمود نظامی (ملفوظات اقبال) ڈاکٹر عبداللہ چغتائی (روایات اقبال اور اقبال کی صحبت میں) خلیفہ ڈاکٹر عبدالحکیم (فکر اقبال) ڈاکٹر جاوید اقبال (زندہ رود) ڈاکٹر عبدالسلام خورشید (سرگذشت اقبال) وغیرہ۔

سعید کیا آپ نے کچھ زیب داستاں کے طور پر بڑھایا بھی ہے؟ تاریخ کو افسانہ بنتے یا بناتے دیر نہیں لگتی۔ توفیق الحکیم بھی جس نے اپنی کتاب محمد رسول اللہ میں یہی مکالماتی تکنیک استعمال کی تھوڑی بہت داستاں طرازی سے نہیں بچ سکا محمد حسین آزاد نے آب حیات اور دربار اکبری اور قصص ہند میں جو گل کھلائے ہیں وہ کس سے مخفی ہیں۔

کچھ بڑھا بھی دیتے ہیں زیب داستاں کیلئے

راشد جی ہاں۔ کچھ نہیں، بہت کچھ لیکن میں نے اس معاملہ میں بہت احتیاط برتی ہے داستان طرازی تو کیا اپنی طرف سے ایک لفظ بھی کم وبیش نہیں کیا۔ صرف یہ اہتمام کیا ہے کہ ہر مکالمہ کو عنوان دیا ہے اور بہت ہی اختصار سے اس مکالمہ یا

گفتگو کا پس منظر بیان کر دیا ہے اور مکالمہ کے آخر میں جہاں ضروری ہوا چند لفظی تبصرہ کیا ہے۔ اور حوالہ دیا ہے۔ کہیں کہیں اگر ایک آدھ لفظ ادھر ادھر ہوا ہے تو وہ بھی مکالمہ کا تسلسل برقرار رکھنے کے لیے البتہ اقبال کے بعض خطوط کو مکالموں کی صورت دینے کی جسارت ضرور کی گئی ہے۔

**سعید** کچھ روشنی اس کتاب کی تکنیک پر بھی ڈالیے۔

**راشد** اس میں مکالماتی تکنیک استعمال کی گئی ہے۔

**سعید** کیوں؟

**راشد** بیان کو واقعاتی رنگ دینے کے لیے اور کتاب کو دلچسپ بنانے کے لیے، چونکہ اس طرح کی تعارفی یا پاپولر کتاب کی ایک بڑی ضرورت یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ دلچسپی سے پڑھی جا سکے۔ اب یہ تو قارئین ہی بتا سکیں گے کہ اس کوشش میں مجھے کہاں تک کامیابی ہوئی ہے۔

**سعید** یہ مکالمات، اقبال، کا دوسرا ایڈیشن ہے۔ اس میں اور پہلے ایڈیشن میں کیا فرق ہے؟

**راشد** مواد کے لحاظ سے تو بہت تھوڑا فرق ہے صرف شروع کے کچھ صفحات دوبارہ لکھے گئے ہیں۔ اصل فرق یہ ہے کہ پوری کتاب کو نئے سرے سے مرتب کیا گیا ہے۔ جو غلطیاں پچھلے ایڈیشن میں راہ پا گئی تھیں۔ ان کی اصلاح کر دی گئی ہے۔ ہر عنوان کے سامنے اس کا صفحہ نمبر درج کر دیا گیا ہے۔ اس ایڈیشن کے لیے اقبالیات کے معروف محقق جناب پروفیسر محمد منور نے دیباچہ اور جناب مسعود قریشی اور ڈاکٹر غلام حسین ذوالفقار نے تبصرے تحریر کیے ہیں۔ میں ان حضرات کا شکر گذار ہوں۔ ناسپاس گزاری ہوگی کہ اگر میں اس ایڈیشن میں ایک بار پھر اپنے مرشد اور دوست جناب نعمان علی صاحب کا شکریہ ادا نہ کروں جنہوں نے اس کے اصل مسودہ کو بھی بہت غور سے دیکھا تھا اور اس کی ترتیب و تبویب میں مجھے بہت قیمتی مشوروں سے نوازا تھا۔ پھر پہلے ایڈیشن

کی کتابت اور طباعت کی بہت سی غلطیوں کی بھی انہوں نے نشاندہی کی
یہی کام میرے کرم فرما جناب میجر عبدالرشید صاحب نے بھی سرانجام دیا۔ میں
ان دونوں حضرات کا ازحد ممنون ہوں۔

سعید: مجھے تو کتاب کی ہیئت میں بھی فرق نظر آتا ہے۔

راشد: جی ہاں۔ یہ کتاب کے ناشر بک، کارنر جہلم کے جواں سال لیکن خوش ذوق ڈائریکٹر شاہد حمید صاحب کی توجہ کا نتیجہ ہے وہ کتاب کے پہلے ایڈیشن کی کتابت اور گٹ اپ سے شروع دن سے مطمئن نہ تھے۔ یہ ایڈیشن ان کے ذوق طباعت کا آئینہ دار ہے۔ کتاب کی کتابت کا حق بھی محمد اسلم مہر خوشنویس حضرت کیلیا نوالہ نے ادا کر دیا ہے۔ سرورق کا ڈیزائن جناب اسلم کمال کی فنکاری کا قابل قدر نمونہ ہے۔ جو مجھے عزیزی لیفٹیننٹ کرنل سلطان حیدر کے توسّل سے حاصل ہوا۔ سبحان اللہ۔ آخر میں ایک بار پھر "مکالمات اقبال" کے دیباچہ نگار پروفیسر مرزا محمد منور ڈائریکٹر اقبال اکادمی پاکستان اور تبصرہ نگار جناب مسعود قریشی اور ڈاکٹر غلام حسین اظہر کا شکریہ ادا کرنا چاہوں گا بڑا کرم کیا ان حضرات نے۔ اس کتاب کے پہلے ایڈیشن کے لیے جناب ڈاکٹر آغا افتخار حسین نے چند سطریں پیش لفظ کے طور پر لکھی تھیں۔ آغا صاحب گذشتہ سال اللہ کو پیارے ہو گئے مرحوم بڑے پائے کے محقق اور تخلیق کار تھے۔ اللہ تعالیٰ انہیں غریق رحمت کرے ان کا پیش لفظ بھی تبرک کے طور پر اس ایڈیشن کی زینت ہے۔ جزاک اللہ۔ چونکہ پاکستان اور اقبال لازم و ملزوم ہیں۔ اقبال پر یہ تعارفی تالیف بالواسطہ طور پر پاکستان کی جڑوں کو پانی دینے کی ایک کوشش ہے۔ شاد باد منزل مراد

نیّر

نیر شاہ ہاؤس۔ ملٹری کالج جہلم

۹ر دسمبر ۱۹۸۷ء

"میرے آباؤ اجداد برہمن تھے انہوں نے اپنی عمریں اس دھیان گیان میں گزار دیں کہ خدا کیا ہے، میں اپنی زندگی اس سوچ میں گزار رہا ہوں کہ انسان کیا ہے۔"

ملفوظات اقبال

# آباؤ اجداد

علامہ اقبال نسلاً کشمیری برہمن تھے اس موضوع پر ان کے اپنے بھتیجے شیخ اعجاز احمد سے ۵ر اکتوبر ۱۹۲۵ء کو یہ گفتگو ہوئی۔

**اعجاز** جاوید میاں کیسے ہیں؟

**علامہ** الحمد للہ جاوید، آج پورے ایک سال کا ہو گیا تمہاری چچی قربانی دینے میں مصروف ہیں۔

**اعجاز** پھر تو میں صحیح وقت پر آیا مبارک ہو۔

**علامہ** تمہیں بھی مبارک ہو۔ آج ایک اور دریافت سے بھی مجھے یک گونہ فخر اور اطمینان ہوا ہے۔

**اعجاز** وہ کیا؟

**علامہ** ہماری اصل و نسل کے بارے میں جو باتیں میاں جی نے مجھے بتائیں اور جو انہوں نے اپنے بزرگوں سے سنیں وہ یہی تھیں کہ ہمارے آباؤ اجداد سپرو گوت کے کشمیری برہمن تھے اور سری نگر انکا مولد و مسکن تھا اور ہمارے وہ جد امجد جو صدہا سال قبل سب سے پہلے مشرف بہ اسلام ہوئے وہ بابا لولی رح تھے۔ بابا صاحب کے بارے میں اپنی مزید مستند معلومات حاصل کرنے کے لیے ایک عرصے سے کوشاں تھا الحمد للہ کہ وہ سراغ آج مل گیا۔ بابا لولی رح کشمیر کے معروف مشائخ میں سے تھے

ان کا اصل گاؤں لوچہ نہ تھا۔ بلکہ موضع چکو پرگنہ ادون تھا۔ بابا صاحب بارہ سال کشمیر سے باہر رہے۔ بیوی کے ساتھ ان کے تعلقات اچھے نہ تھے غالباً اسی وجہ سے ترک دنیا کرکے وہ کشمیر سے نکل گئے تھے۔ واپسی پر اشارہ غیبی پاکر حضرت بابا نصیر الدین سے بیعت ہوئے جو خود نور الدین ولی کے مرید تھے۔ بقیہ عمر انہوں نے بابا نصیر الدین کی صحبت میں گزار دی اور بالآخر اپنے مرشد کے جوار میں چرار شریف میں دفن ہوئے۔

**اعجاز** چرار شریف کہاں ہے؟

**علامہ** چرار شریف سرینگر کے جنوب میں بیس میل کے فاصلے پر واقع ہے۔

**اعجاز** آپ کو یہ سراغ کہاں سے ملا؟

**علامہ** خواجہ اعظم کی فارسی تاریخ کا قلمی نسخہ جو حسن اتفاق سے میرے ہاتھ لگ گیا۔ اس میں بابا صاحب اور ان کے پیرو مرشد حضرت بابا نصیر الدین کا تذکرہ ہے۔ غالباً بابا نصیر الدین کی اولاد اب بھی کشمیر میں ہوگی ان سے مزید حالات معلوم ہونے کی توقع ہے اور کیا عجب کہ ان کے پاس بابا صاحب کے مریدوں کا سارا سلسلہ موجود ہو۔

ایک بار میں نے بھی میاں جی یہ سنا تھا کہ ہم لوگ نسل کے اعتبار سے سپرو گوت کے برہمن ہیں۔ سپرو کا کیا مطلب ہے؟

یہی سوال ایک بار خود میں نے میاں جی سے پوچھا تھا۔

تو پھر انہوں نے کیا فرمایا؟

**علامہ** انہوں نے جو کچھ فرمایا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ جب کشمیر میں مسلمانوں کا دور دورہ ہوا تو برہمنہ کشمیر عموماً اپنی قدامت پرستی کی وجہ سے مسلمانوں کے علوم و فنون اور زبانوں کی طرف توجہ نہ کرتے تھے۔ ان میں سے جن لوگوں نے سب سے

پہلے فارسی وغیرہ سیکھی اور اس میں مہارت حاصل کر کے حکومت کا اعتماد حاصل کیا۔ وہ سپر دکھلائے اس کے لفظی معنی ہیں وہ شخص جو سب سے پہلے پڑھنا سیکھے "س" تقدم کے لیے آتا ہے اور "پر" کا روٹ وہی ہے جو ہمارے مصدر پڑھنا کا ہے۔ یہ نام قدامت پسند برہمنوں نے اپنے ان بھائی بندوں کو ازراہِ تعریض و تحقیر دیا تھا۔ جنہوں نے قدیم رسومات و تعصبات قومی و مذہبی کو چھوڑ کر سب سے پہلے اسلامی زبان اور علوم کو حاصل کرنا شروع کیا جو رفتہ رفتہ ایک مستقل گوت ہو کر مشہور ہو گیا۔

**اعجاز** ان سپرو برہمنوں میں سے پہلے کس نے اور کب اسلام قبول کیا؟ خواجہ اعظم کی تاریخ کشمیر اس باب میں کچھ روشنی ڈالتی ہے؟

**علامہ** یہ کتاب اس سلسلہ میں خاموش ہے۔ اس میں مشائخ کشمیر کے باب میں بابا لولی حج اور ان کے پیر و مرشد بابا نصیر الدین کا تذکرہ ہے اور بس۔ ایک بار میاں جی نے ضرور برسبیل تذکرہ بتایا تھا کہ کوئی چار پانچ سو سال پہلے (پندرھویں صدی میں) کوئی سید بزرگ کہیں باہر سے سرینگر تشریف لاتے تھے۔ ان کی برگزیدہ شخصیت سے متاثر ہو کر ایک نیک خصلت برہمن زادہ نے ان کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا اور صالح نام پایا۔ وہ اس درجہ اسم بامسمّٰی تھے کہ روشن ضمیر پیر نے اپنی بیٹی کی شادی ان سے کر دی تھی۔ بعد میں اپنے زہد و اتقا کی بنا پر ان کا شمار بھی اپنے وقت کے مشائخ میں ہونے لگا اور صالح بابا اور بابا لولی حج کے لقب سے معروف ہوئے۔

**اعجاز** لولی حج سے کیا مراد ہے؟

**علامہ** لولی حج کا مطلب ہے حج کا عاشق، یا دلدادہ، چونکہ بابا صاحب نے متعدد بار بڑے ذوق و شوق سے حج کا سفر پیدل طے کیا تھا اس لیے وہ حج کے عاشق یا لولی حج کے لقب سے مشہور ہوئے۔

**اعجاز** یہ نہیں معلوم ہو سکا کہ کتنی پشتوں سے ہمارا رشتہ بابا صاحب تک پہنچتا ہے اور یہ کہ بابا صاحب کی اولاد میں سے سب سے پہلے کون سیالکوٹ میں آ کر آباد ہوا؟

**علامہ** اس بارے میں تیقن سے کچھ کہنا مشکل ہے بابا صاحب کے وصال کے تقریباً دو سو سال بعد جو پہلا نام مستند طور پر سامنے آتا ہے وہ ہمارے جدِ اعلیٰ جناب شیخ اکبر کا ہے۔ انہی کے پوتے یا پڑپوتے ہمارے پڑدادا شیخ جمال الدین تھے ان کے چار بیٹوں میں سے تیسرے ہمارے دادا شیخ محمد رفیق تھے۔ جو کشمیری رواج کے مطابق شیخ رفیقا کہلاتے تھے۔

**اعجاز** پھر سب سے پہلے ہجرت کس نے کی؟

**علامہ** غالباً انہی شیخ اکبر نے اور سیالکوٹ یا اس کے مضافات میں آباد ہوئے۔ اس نقل مکانی کے زمانے کے بارے میں کچھ اختلاف ہے۔ قیاس یہی کہتا ہے کہ یہ ہجرت اٹھارھویں صدی کے اواخر میں یا انیسویں صدی کے اوائل میں عمل میں آئی ہو گی۔ ایک بار "میاں جی" نے یہ خیال بھی ظاہر کیا کہ ہجرت کرنے والے ہمارے دادا شیخ محمد رفیق کے والد شیخ جمال دین تھے۔

**اعجاز** گویا بابا صاحب کے بعد ہمارے خاندانی شجرہ نسب میں پہلا معلوم و مستند نام شیخ اکبر کا ہے۔ جو جیسا کہ آپ نے کہا کہ پیر جی تھے؟

**علامہ** انہیں پیری ملنے کا بھی الگ قصہ ہے۔ شیخ اکبر سیالکوٹ کے ایک گاؤں میں آباد ہوئے تھے۔ وہاں سادات کا ایک خاندان تھا۔ جسے لوگ سید نہیں مانتے تھے۔ اور طرح طرح سے ان کی دل آزاری کرتے رہتے تھے۔ اس خاندان کے سربراہ کو ایک روز جلال آیا تو ایک سبز کپڑا نکالا جس کے متعلق روایت تھی کہ حضرت امام حسین علیہ السلام کی کی یادگار ہے اور اسے اوڑھ کر آگ میں بیٹھ گئے۔ کپڑے کی برکت سے آگ نے ان پر

کوئی اثر نہ کیا۔ یہ کرامت دیکھ کر ان کے مخالفین ان کے سید ہونے کے قائل ہو گئے۔ ان کے معتقدوں میں شیخ اکبر بھی تھے۔ ان سید بزرگ کے انتقال کے بعد شیخ اکبر ہی نے منصب رشد و ہدایت سنبھالا۔ اور اپنے مرشد کے خاندان کی خدمت جاری رکھی۔ میری پیدائش سے ذرا پہلے ہمارے گھر کے مالی حالات کچھ اچھے نہ تھے۔ اس زمانے میں اسی سادات خاندان کا ایک فرد میاں جی کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ آپ دھسّوں کی تجارت کیوں نہیں کرتے؟ میاں جی نے اشارہ غیبی سمجھ کر اس مشورے کو قبول کیا اور کئی سو دھسّے تیار کرائے۔ اس زمانے میں ایک دھسّہ کم از کم دو روپے کا بک جاتا تھا۔ لیکن چونکہ لاگت اس سے بھی بہت کم آٹھ آنے فی دھسّے سے زیادہ نہیں تھی دو چار سو دھسّے فروخت ہوتے ہی میاں جی کی مالی حالت بہت بہتر ہو گئی۔ تقریباً اسی زمانے میں بھائی صاحب ایم ای ایس میں ملازم ہو گئے۔ اور اس طرح ہمارے دن پھر گئے۔*

**اعجاز** گویا پیری ہمارا آبائی مشغلہ اور تجارت آبائی پیشہ رہا ہے۔

**علامہ** ہاں بڑی حد تک تو یہ کہنا صحیح ہے اگر تم چاہو تو ہمارے آبائی پیشوں میں سپہ گری کو بھی شامل کر سکتے ہو۔

**اعجاز** وہ کیسے؟

**علامہ** وہ اس طرح کہ عالم جوانی میں ہمارے دادا شیخ رفیق سکھوں کی فوج میں بھی رہے تھے اور ان کی طرف سے انگریزوں کے خلاف لڑے تھے۔**

---

* یہ مکالمہ اس خط پر مبنی ہے جو علامہ نے ۱۵ اکتوبر ۱۹۲۵ کو اپنے بھتیجے شیخ اعجاز احمد کو لکھا تھا اور جو ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی کی کتاب اقبال کی صحبت میں شامل ہے اور جسے ڈاکٹر جاوید اقبال نے زندہ رود میں بھی نقل کیا ہے شیخ عطا محمد کے نام سے۔

** اقبال کے حضور ص ۹۲

ذکرِ اقبال میں عبدالمجید سالک نے لکھا ہے کہ علامہ کے بڑے بھائی شیخ عطا محمد کا تعلق بھی فوج سے رہا تھا۔ ان کی شادی راٹھوروں میں ہوئی تھی وہ لوگ فوجی تھے انہوں نے کوشش کر کے شیخ صاحب کو بھی رسالے میں بھرتی کروا دیا تھا کچھ عرصے کے بعد انہوں نے فوج چھوڑ دی اور رڑکی کے انجینئرنگ اسکول میں داخلہ لے لیا۔ وہاں سے امتحان پاس کر کے وہ ایم ای ایس میں اوورسیئر ہو گئے اس محکمہ میں انہوں نے بڑی ترقی کی اور اتنا روپیہ پس انداز کیا کہ انگلستان میں علامہ کی تعلیم کے اخراجات برداشت کیے جس کے لیے علامہ زندگی بھر ان کے ممنون رہے۔

وہ جواں قامت میں ہے جو صورت سرو بلند
تیری خدمت سے ہوا جو مجھ سے بڑھ کر بہرہ مند
کاروبار زندگانی میں وہ ہم پہلو مرا
وہ محبت میں تری تصویر وہ بازو مرا*

---

* بانگ درا۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں

# خاندانی پس منظر

۲۴ر جنوری ۱۹۳۸ء کی صبح جب سید نذیر نیازی علامہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو علامہ نے پہلے انہیں اپنے وہ چند تازہ اشعار لکھوائے جو ارمغان حجاز میں "سر اکبر حیدری صدر اعظم حیدر آباد دکن کے نام" کے عنوان سے شامل ہیں۔ پھر یہ گفتگو ہوئی۔

علامہ: نیازی جی، اب میں آپ کو کیا بتاؤں کہ اسی لاہور میں کیسے کیسے مقتدر اہل ثروت جاہ و منصب کے لیے کیسی کیسی ذلتیں گوارا کر لیتے ہیں۔

نذیر نیازی: آپ کا اشارہ کس کی طرف ہے؟

علامہ: ابھی چند روز کی بات ہے۔۔۔ صاحب میرے پاس آئے وہ ریٹائرمنٹ کے بعد بہتر اور برتر ملازمت حاصل کرنے کے لیے بے چین تھے۔

نذیر نیازی: پھر آپ نے کیا جواب دیا؟

علامہ: میں نے ان سے کہا اللہ پر توکل رکھیے۔ آپ کے پاس ماشاء اللہ سب کچھ ہے مجھے دیکھیے میرے پاس کیا ہے اور کیا تھا میں ایک ایسے شہر میں پیدا ہوا جہاں سکھوں کی حکومت ختم ہوئے ابھی بیس پچیس برس ہی گزرے تھے۔ پنجاب میں ان دنوں علم و حکمت کا خاتمہ ہو چکا تھا۔ میرے والد کی بڑی خواہش تھی کہ وہ مجھے دینی تعلیم دلوائیں اسی لیے انہوں نے اول مجھے محلہ کی مسجد میں بٹھا دیا۔ (جہاں ایک صوفی منش بزرگ عالم دین اور سالک و عارف مولانا غلام حسین درس دیتے تھے) پھر شاہ جی (مولانا میر حسن) کی خدمت میں بھیج دیا اس وقت کسے معلوم تھا کہ میں ایک دن اعلیٰ سے اعلیٰ تعلیم حاصل کروں گا۔ دنیا کی بہترین یونیورسٹی میں میرا گزر ہوگا۔ علماء فضلا کی صحبت میں بیٹھنے کا موقع ملے گا۔

گا۔اس وقت تو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ یونیورسٹی کیا ہوتی ہے۔فیکلٹی کسے کہتے ہیں۔ یہ الفاظ سننے میں بھی نہیں آئے تھے۔ والد ماجد نے میری پیدائش سے قبل ایک غیر معمولی خواب دیکھا تھا جس سے میری پیدائش کی تعبیر نکلتی تھی۔

**نیازی** وہ خواب کیا تھا؟

**علامہ** انہوں نے دیکھا کہ ایک پرندہ بہت اونچا اڑ رہا ہے اور پھر اڑتے اڑتے ان کی جھولی میں آگرا یہ خواب میری پیدائش سے کچھ دن پہلے کا ہے۔اس لیے انہوں نے اسے اشارۂ غیبی خیال کیا۔*

---

اس خواب کو خود علامہ کے والد شیخ نور محمد نے ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم سے بیان کیا ان کے الفاظ یہ تھے۔

"میں نے دیکھا ایک بہت بڑے میدان میں بہت سے لوگ کھڑے ہیں اور پر فضا میں ایک نہایت خوبصورت رنگا رنگ پروں والا پرندہ اڑ رہا ہے۔اس کی دلکشی اور دل فریبی کا یہ عالم ہے کہ لوگ دیوانہ وار اپنے ہاتھ اٹھا اٹھا کر اسے حاصل کرنے کی جدوجہد کر رہے ہیں آخر وہ سراپا جمال پرندہ ایک دم فضا سے اترا اور میری گود میں آن گرا۔میں نے اس کی تعبیر خود ہی کی کہ میرے ہاں کوئی خوش خصال اور نیک نہاد بچہ پیدا ہو گا جو خدمت اسلام میں ناموری حاصل کرے گا۔"**

---

* اقبال کے حضور صفحہ ۹۵

** ذکر اقبال صفحہ ۱۰

۷ر فروری ۱۹۳۸ء کی شام کا ذکر ہے کہ سید نذیر نیازی حسب معمول جاوید منزل میں علامہ کی خدمت میں حاضر تھے اتنے میں منشی طاہر الدین آگئے کچھ دستاویزات ان کے ہاتھ میں تھیں۔ وہ تخلیہ میں علامہ سے کوئی قانونی مشورہ کرنا چاہتے تھے صورت حال کا اندازہ کر کے نیازی صاحب اٹھے اور دوسرے کمرہ میں جاکر علامہ کے بچوں کی جرمن اتالیق سے باتیں کرنے لگے واپس آئے تو دیکھا کہ میاں محمد شفیع (م۔ش) علامہ کی انگلیاں سہلا رہے ہیں۔

**نیازی** کوئی تکلیف تو نہیں ہے؟

**علامہ** نہیں۔ یہ محض حصول ثواب کے لیے ایسا کر رہے ہیں۔

**نیازی** ایں سعادت بزور بازو نیست۔

**علامہ** انسان کو ہمیشہ اس امر کا احساس رہنا چاہیئے کہ نیک عمل کبھی ضائع نہیں جاتا یہ خیال غلط ہے کہ اس کا اجر صرف آئندہ زندگی میں ملتا ہے۔

وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنفُسِكُم مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوهُ عِندَ اللَّهِ هُوَ خَيْرًا وَأَعْظَمَ أَجْرًا

کے ساتھ اللہ جل شانہٗ کے اس ارشاد کو بھی یاد رکھنا چاہیئے۔

إِنَّ اللَّهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ۝ (التوبہ آیت ۱۲۰)

اس ضمن میں ایک واقعہ یاد آیا۔

میرے والد ایک روز گھر آرہے تھے۔ ہاتھ میں رومال تھا جس میں تھوڑی سی مٹھائی بندھی تھی راستے میں کیا دیکھتے ہیں کہ ایک کتا بھوک کے مارے دم توڑ رہا ہے اس کی یہ حالت دیکھ کر ان سے نہ رہا گیا۔ مٹھائی سمیت وہ رومال اس کے آگے ڈال دیا۔ وہ کتا مٹھائی کھا چکا تو اس نے زبان اس طرح آگے نکالی جیسے پانی کی طلب ہے۔ والد ماجد نے کسی نہ کسی طرح اسے پانی بھی پلا دیا۔ رات کو سوئے

تو خواب میں کیا دیکھتے ہیں کہ ایک کشادہ مکان ہے جس میں مٹھائی کے طبق ہی طبق رکھے ہیں۔ جن پر چاندی کے ورق جھلمل جھلمل کر رہے ہیں۔ صبح آنکھ کھلی تو اس احساس کے ساتھ کہ یہ اس نیک عمل کا ثمرہ تھا جو گذشتہ دن ان سے سرزد ہوا۔ چنانچہ اس روز سے انہیں یقین ہو گیا کہ ہمارے دن پھرنے والے ہیں اور پھر واقعی پھرے بھی۔ ہمارے جدِ اعلیٰ شیخ اکبر کے مرشد کے خاندان میں سے ایک سید زادہ کے مشورہ پر والد نے دھسّوں کی تجارت شروع کی جس میں اللہ نے بڑی برکت دی۔ اسی زمانہ میں بڑے بھائی صاحب ملازم بھی ہو گئے اور یوں ہمارا تنگ دستی کا دور ختم ہوا۔*

---

## شیخ نور محمد

### صاحب نظر اور صاحب کشف والد

علامہ کے والد شیخ نور محمد جو ان پڑھ فلسفی کے لقب سے معروف تھے۔ صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے۔ علامہ نے ان کے کشف کے چند واقعات لندن میں عطیہ فیضی کو بھی سنائے۔

عطیہ فیضی سے اقبال کی ملاقات یکم اپریل ۱۹۰۷ء کو لندن میں ہندی طلباء کی میزبان مس بیک کے یہاں ہوئی۔ اس کے چند دن بعد کیمبرج میں دونوں میں یہ گفتگو ہوئی۔

**عطیہ:** جب مس بیک کے یہاں آپ سے ملاقات ہوئی تھی تو آپ نے حافظ میں بڑی دلچسپی ظاہر کی تھی۔ اور ایک بڑا اچھا فقرہ کہا تھا۔

**اقبال:** کہ جب میں حافظ کے رنگ میں ہوتا ہوں تو اس وقت ان کی روح مجھ میں حلول کر جاتی ہے اور میری شخصیت شاعر میں گم ہو جاتی ہے۔

---

* اقبال کے حضور ص ۱۷۰

